شروع میں لفظ تبارک کے ساتھ اور قسم دوم سے سات سورتوں میں تسبیح کے ساتھ ابتداء ہوئی ہے۔

(۲) دوسری قسم حروف تہجی، ان کے ساتھ انتیس ۲۹ سورتوں کو شروع ہوئی ہے۔

(۳) سوم نداء یہ دس سورتوں کے ابتداء میں آیا ہے پانچ میں رسول اللہ ﷺ کو نداء دی گئی ہے جن کے نام یہ ہیں (۱) احزاب (۲) طلاق (۳) تحریم (۴) مزمل (۵) مدثر اور پانچ میں امت کو نداء ہے جن کے نام یہ ہیں (۱) نساء (۲) مائدہ (۳) حج (۴) حجرات (۵) ممتحنہ۔ (۴) نوع چہارم جملہائے خبریہ یہ تیئیس سورتوں میں آتے ہیں اور وہ یہ ہیں۔

(۱) یسئلونك عن الانفال (۲) براة (۳) اتی امر الله (۴) اقترب للناس (۵) قد افلح (۶) سورة انزلناها (۷) تنزیل الکتاب (۸) الذین کفروا (۹) انافتحنا (۱۰) اقتربت الساعة (۱۱) الرحمن (۱۲) قد سمع الله (۱۳) الحاقة (۱۴) سئل سائل (۱۵) انا ارسلنا نوحًا (۱۶) لااقسم بیوم القیمة (۱۷) لااقسم بهذا البلد (۱۸) عبس (۱۹) اناانزلنا (۲۰) لم یکن (۲۱) القارعة (۲۲) الهکم التکاثر (۲۳) اناا عطیناك۔

(۵) نوع پنجم قسم اس کے ساتھ پندرہ سورتوں کی ابتداء کی گئی ہے صافات میں ملائکہ، بروج اور طارق میں افلاک کی، نجم میں ثریا کی فجر میں دن کے مبداء کی، شمس میں آیت النہار کی، لیل میں زمانہ کے نصف حصہ کی، ضحیٰ میں دن کے نصف کی، عصر میں دن کے آخری حصہ کی (یا تمام زمانہ کی) ذاریات مرسلات میں ہوا کی، طور میں مٹی کی، تین میں نبات کی، نازعات میں حیوان ناطق کی، عادیات میں چرنے والے جانوروں کی قسم کھائی گئی ہے۔

(۶) نوع ششم شرط یہ سات سورتوں کے ابتداء میں آئی ہے واقعة، منافقون، تکویر، انفطار، انشقاق، زلزال، نصر۔

نوع ہفتم امر:۔ یہ چھ سورتوں کے ابتداء میں آیا ہے قل اوحی، اقرأ، قل یاایهالکافرون، قل هو الله احد، قل اعوذبرب الفلق، قل اعوذبرب الناس۔

نوع ہشتم:۔ استفہام یہ بھی چھ سورتوں کے ابتداء میں آیا ہے هل اتی، عم، هل اتاك، الم نشرح، الم تر کیف، أرئیت۔

(۹) نوع نہم بددعا یہ صرف تین سورتوں کے آغاز میں آئی ہے ویل للمطفین، ویل لکل همزه، تبت۔

(۱۰) نوع دہم تعلیل کلام۔ محض ایک سورت لایلاف قریش کی ابتداء میں ہے۔

ابوشامہ نے فواتح سورتوں کی مذکورہ بالا تفصیل کے ساتھ یہی مضمون ذیل کے دوشعروں میں نظم کیا ہے۔

اثنی علی نفسه سبحانهٔ بثبو::ت الحمد والسلب لمااستفتح السورا

والامروالشرط والتعلیل والقسم الد::عاحروف التهجی استفهم السورا

قرآن کے سورتوں کے اوائل کی طرح ان کے آواخر بھی حسن وخوبی میں طاق ہیں کیونکہ سورتوں کے خاتمے دعاؤں، نصیحتوں، فرائض تحمید تہلیل، مواعظ، وعد وعید، وغیرہ مشتمل ہیں مثلاً سورہ فاتحہ کے خاتمے میں پورے مطلب کی تفصیل ہے سورہ بقرہ کا اختتام دعاء پر ہے، سورہ آل عمران کا نصیحت پر، سورہ نساء کا فرائض پر، سورہ مائدہ کا تعظیم پر، سورہ انعام کا وعد وعید پر، سورہ اعراف کا حال ملائکہ پر، سورہ انفال کا جہاد اور صلہ رحمی پر اسی طرح پورے قرآن کی تمام سورتیں انتہائی حسن وخوبی پر مشتمل ہیں الغرض پورا قرآن کریم فصاحت وبلاغت کا حسین مرقعہ ہے۔

میں نے آخر کی یہ چند سطریں نیل الامانی سے کچھ تغیر کے ساتھ نقل کی ہیں۔

خَتَمَ اللّٰهُ لَنَا بِالْحُسْنٰی وَيَسَّرَ لَنَا الْفَوْزَ بِالدَّرَجَةِ الْقُصْوٰی بِحَقِّ النَّبِيِّ وَاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ وَالْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کا خاتمہ بالخیر کردے اور نبی کریم ﷺ اور ان کے پاک وصاف اولاد کے طفیل ذخیرہ آخرت کیساتھ اونچے درجات کی کامیابی آسان فرمائے اور اللہ ہی کیلئے تمام تعریفیں ہیں۔

تَمَّ مُخْتَصَرُ الْمَعَانِيْ بِفَضْلِ الرَّحْمٰنِ وَحَوْلِهٖ وَقُوَّتِهٖ۔ فرغت من نسخه وضبطه و ترتیبه ۲۳ رمضان المبارک ۱۴۳۰ھ بمطابق ۱۳ ستمبر ۲۰۰۹ء

☆☆☆☆☆☆☆☆☆